# نمونہ نمبر (۴)

## قانونی تراجم

## پہلا دور

### ۱۸۵۱ء تا ۱۹۰۰ء
### ۱۲۶۸ھ تا ۱۳۱۸ھ

| نمونۂ عبارت | سنۂ تحریر | مصنف | تصنیف | شمار |
|---|---|---|---|---|
| **دیباچہ**<br>مولّف نے اپنے رسالۂ دستور العمل مقدمات دیوانی کو انگریزی زبان میں تالیف کر چکنے کے بعد اس کے شروع سے لیکر نویں باب تک اہل ہند کے محاورے کے مطابق سلیس اُردو زبان میں تائید سے منشی نصیر الدین احمد کی کہ جنھوں نے صاحبانِ کالج فورٹ ولیم کے آگے درجۂ اولیٰ کے امتحان میں فارسی اور | ۱۸۵۱ء / ۱۲۶۸ھ | ولیم مکفرسن، ماسٹر ایکوٹی، و جارج اسمولٹ فیگن | دستور العمل عدالت دیوانی حکومت فورٹ ولیم | نمبر ۱ |

اُردو زبان کی عزت کی مقبولیت حاصل کی ہے اور سند اپنی لیاقت کی پائی ہے، ترجمہ کیا دیکھنے

والوں کو چاہیے کہ جو باتیں بلا نظر اور قانون اور کنسٹرکشن کے اُن کو نظر پڑے عبارت مؤلف
کی جانیں۔ ارباب بصیرت سے امید یہ ہے کہ اگر اس رسالے میں کہیں کسی طرح کی کچھ
سہو یا خطا دیکھیں تو اُس کو دامنِ عفو سے چھپا دیں اور اصلاح سے نہ گزریں۔

# عبارتِ متن

## محکموں میں نوشت خواند زبانوں کی

جس ضلع میں جو زبان مروّج ہو اُس زبان کے حظ دعبارت میں نوشتخواند وسوال و
جواب وہاں کی عدالتوں میں اور اُن کے سرشتوں میں کہ جہاں اموراتِ عدالت قلم بند
ہوتے ہیں، عمل میں آتے ہیں، یعنی دیارِ مغربی کے اور صوبۂ بہار کے محکموں میں بزبانِ اُردو
اور اضلاعِ دیارِ بنگالے کی عدالتوں میں بنگلہ زبان میں اور ضلع کٹک[1] اور اس کے متعلق
پرگنوں کی کچہریوں میں اُڑیا زبان میں نوشت خواند وسوال وجواب کرنا معمول ہے[2]۔

## طلب نامے کی زبان

اب طلب نامے کے اجرا کا طریق بتلایا جاتا ہے اور ہر طرح کے اطلاع نامے کے اجرا
کا طریق معًا بیان کیا جاتا ہے۔ اطلاع نامۂ مذکورہ وغیرہ حکم نامہ، عدالتِ دیارِ مغربی اور بہار
کے اضلاع کے محکموں سے بعبارتِ اُردو، وخط ناگری اور اضلاعِ دیارِ بنگالے میں بعبارت

---

[1] ایکٹ ۲۹ ۱۸۳۷ء [2] قانون ۱۴ ۱۸۰۵ء دفعہ ۱

وخط بنگلہ و ضلع کٹک وغیرہ پرگنوں کی کچہریوں سے بعبارت وخط اُڑیا مطبوع یا مرقوم ہو کر صادر ہوں[۳۴] گے۔

جو صدر امینِ اعلیٰ یا دوسرے حاکم ماتحت نوشت خواند انگریزی سے ماہر نہیں اس کے محکمے میں کوئی مقدمہ کہ جس میں دستاویز بعبارت انگریزی لکھی ہو سپرد نہیں[۳۵] کی جائے گا۔

# کیفیت

یہ مسلم ہے کہ ۱۸۳۵ء سے گورنمنٹ نے عدالتوں میں اُردو لکھنے کا حکم دے دیا تھا، راقم کا خیال ہے کہ اس باب میں حکومت کی طرف سے جو گشتی شائع ہوئی ہو گی (جو غالباً اُردو میں ہو گی) اگر وہ مل جاتی تو تاریخی سند ہاتھ آجاتی، مگر اس وقت تک اس جستجو میں کامیابی نہیں ہوئی۔ البتہ متذکرہ بالا نمونے سے یہ بات ثابت ہو گئی کہ حسب حوالہ جات حاشیہ ۱۸۳۵ء کے لگ بھگ جو قانون مرتب ہو گئے اُن میں اُردو زبان کے رواج کا تذکرہ موجود ہے۔

---

۳۴ قانون ۴ ۱۷۹۳ء دفعہ ۲۰ قاعدہ ۴ ۱۸۰۵ء دفعہ ۱۱۔ ۳۵ آئین ۲۷ ۱۸۳۸ء دفعہ (۲)

| نمبر شمار | نام تصنیف | نام مصنف | سنہ تصنیف | نمونۂ عبارت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نمبر ۲ | مجموعۂ قوانین تعزیرات ہند (انڈین پینل کوڈ) | مسٹر جارج اسمولٹ فیگن صاحب مجسٹریٹ پولیس کلکتہ | سنہ ۱۸۶۳ء / ۱۲۷۹ھ | دیباچہ<br>ہمیں نہیں معلوم کہ آئین فوجداری کے باب میں کوئی نئی کتاب کی تصنیف کیے جانے سے مصنّف پر کچھ اعتراض واقع ہو یقین ہے کہ مدّت مدید کے گزرنے پر بھی مطلب اس آئین کا کبھی شبہے سے خالی ہونے کے نہیں ایسے مقاموں پر کہ جہاں معنی صریح بھی سمجھا جاوے۔ بناءً علیہ جس قدر کتابہائے متعدد |

اس باب میں تصنیف کی جاویں اُسی قدر فائدہ معتدبہ متصوّر ہے بشرطے کہ اُن کتابوں کے مطالعے سے پڑھنے والے کو اس قدر فائدہ پہنچے کہ وے بذریعے اُس کے اُن شبہوں کے محو اور مٹانے پر قادر ہوسکیں۔ لیکن پڑھنے والے کو اس بات پر غور کرنا لازم کہ مصنّف اپنی کتاب کو کس طور پر تصنیف کی تاکہ اُنھیں یقین ہو کہ آیا یہ کتاب واسطے اُن کے فائدہ مند ہوگی یا نہیں۔

دفعہ (۲۸۶) جو کوئی شخص بھک سے اُڑ جانے والے کسی مادّے سے کوئی فعل ایسی بے احتیاطی یا غفلت کے ساتھ کرے جس سے انسان کی جان کو خطر یا جس سے کسی دوسرے شخص کو ضرر یا نقصان پہنچنے کا احتمال ہو یا بھک سے اُڑ جانے والے کسی مادّے کی نسبت جو اُس کے پاس

ہو جان بوجھکر، یا غفلت کرکے ایسی نگہداشت ترک کرے جو اُس خطرے کے دفیعے کے لیے
جس کے پہنچنے کا احتمال انسان کی جان کو اُس بھک سے اُڑ جانے والے مادّے سے ہے
کافی ہو، تو شخص مذکور کو دونوں قسموں میں سے کسی قسم کی قید کی سزا دی جائے گی، جس
کی میعاد چھ مہینے تک ہو سکتی ہے، یا جرمانہ کی سزا جس کی مقدار ایک ہزار رُپے تک ہو سکتی ہے
یا دونوں سزائیں دی جائیں گی۔

| نمبر | تصنیف | مصنف | سنہ اشاعت تصنیف | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | اسٹامپ ایکٹ نمبر ۲ بابت ۱۸۹۹ء | عمال حکومت | مطبوعہ [illegible] | دفعہ ۳۲ مجموعۂ ضابطۂ دیوانی کی دفعات ۳۰۸ و (۳۰۹) اس نہج پر پڑھی جائیں گی گویا اُن میں بجائے لفظ رسوم اسٹامپ اور کاغذ اسٹامپ کے یہ الفاظ مندرج تھے، یعنی رسوم مقرّرہ قانون رسوم عدالت مصدرہ ۱۸۷۰ء اور اُسی مجموعے کی دفعہ (۳۷۱) ایسی |

پڑھی جائے گی، گویا اُس میں بجائے اس عبارت کے یعنی اوپر کاغذ اسٹامپ اس قدر
قیمت کے یہ لفظ مرقوم تھے کہ بادائے رسوم معیّنہ کے۔ اور دفعہ (۳۷۳) اُسی مجموعے کی اس
نہج پر پڑھی جائے گی کہ گویا اُس میں بجائے اس عبارت کے درخواست مذکور اُس قیمت کے
[illegible] جائیگی

اور گویا بجائے لفظ قیمت کاغذ اسٹامپ کے لفظ رسوم داخل تھا۔ اور قانون محصول آمدنی مجریۂ ہند کی دفعہ (۲۰) اس طور پر پڑھی جائے گی کہ گویا اُس میں بجائے لفظ قیمت اسٹامپ کے لفظ رسوم داخل تھا۔

| نمونۂ عبارت | سنہ تصنیف | مصنف | نام تصنیف | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰۔ کوئی محال واسطے وصول باقی حال یا اور مطالبۂ مفصلۂ ذیل کے کسی طور نیلام نہ ہوگا بغیر اس کے کہ اشتہار بزبان مروجہ اُس ضلع کے بتفصیل قسم اور مقدار باقی کے اور تصریح اس بات | ۱۸۴۱ع ۱۲۵۸ھ | گورنمنٹ بنگالہ | قانون بابت نیلام محالات | بیستم |

کے کہ کس تاریخ کے بعد باقی نہ لی جائے گی، پندرہ دن قبل اس تاریخ کے جو بموجب دفعہ ۴ اس آئین کے مقرر کی گئی ہو صاحب کلکٹر کی کچہری میں اور جس ضلع میں محال مذکور واقع ہو وہاں کے صاحب جج اور صدر الصدور اور صدر امین کی عدالت میں اور جس منصفی اور پولیس کے علاقے میں کل یا جزء اُس محال کا متعلق ہو اُس منصفی اور تھانے میں آویزاں کیا جائے اور یہ امر جس کچہری میں اشتہار لگایا جائے اُس کے حاکم کی دست خطی رسید سے تصدیق ہو، اور یہی محال مذکور کے مال گزار کی کچہری میں یا اُس محال کی نظرگاہ عام میں آویزاں کیا جائے اور ثبوت اس کا پیادہ یا دوسرے شخص مامور کار سے ہوئے ۲۔ اور یہی حکم دیا

دیا جاتا ہے کہ بعد گزرنے اُس تاریخ اداے باقی کے جو بموجب دفعہ (۴) اس آئین کے مقرر ہوئی ہے صاحب کلکٹر یا جو حاکم اختیار نیلام کا بموجب اس آئین کے رکھتا ہو جس قدر جلد ہو سکے اشتہار ضلع کی زبان میں بہ تصریح حال اُن محال یا محالوں کے جن کا نیلام کرنا ہو توضیح تاریخ شروع نیلام کے اپنی کچہری اور صاحب جج ضلع کی کچہری میں آویزاں کرادیں اور سرکاری گزٹ میں بھی چھپوادیں۔

| شمار | تصنیف | مصنّف | سنہ تصنیف | نمونہ عبارت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نمبر ۵ | رسالہ بہ مباحث بندوبست زمینداری و رعیت داری ریاست دکن | نواب محسن الملک سید مہدی علی خاں معتمد مدار المہام سرکار نظام | سنہ ۱۲۹۷ھ / ۱۸۸۰ء | زمیں دار۔ یہ فارسی لفظ ہے جس کے معنی ایسے شخص کے ہیں جو زمین سے کسی قسم کا تعلق رکھتا ہو، خواہ ملکیت کا یا کاشت کا یا اور کسی قسم کا۔ یہ لفظ مسلمانوں کا ایجاد کیا ہوا ہے، جب مسلمانوں نے ہندوستان کو فتح کیا تو ہندوستان کے تمام باشندوں کی زمین (بجز اُن کے جن کی زمینیں بوجوہاتِ متعددہ ضبط کی گئی تھیں اور افسرانِ فوج یا اور لوگوں کو عطا ہوئی تھیں) اُن ہی لوگوں کے قبضۂ ملکیت میں بحال رکھی گئی تھیں جو قبل از فتح |

اُن کے مالک اور اُن پر قابض تھے اور اُن ہی لوگوں پر لفظ زمین دار کا اطلاق ہوتا تھا جس کی مراد یہ تھی کہ اُس سے اُس کی زمین نہیں لی گئی بلکہ وہ خود اپنی زمین اپنے پاس رکھتا ہے۔۔

بالآخر ایک ضروری کام جو سررشتۂ بندوبست سے متعلق ہے یہ ہے کہ ہر ایک موضع کی بابت ایک جداگانہ تاریخی کیفیت مرتّب کی جاوے جس میں مندرجۂ ذیل حالات جہاں تک کہ دریافت ہو سکیں تحقیق کر کر لکھے جاویں۔

(۱) تاریخی حالات موضع کے کہ کس نے آباد کیا اور کب آباد کیا، اور اُس کے آباد کرنے والے کون قوم تھے۔ اور ملکیت کا تبدّل وقتاً فوقتاً کیوں کر واقع ہوا اور اب جو لوگ موضع کے مالک ہیں یا اُس کے منتظمِ اعلیٰ ہیں جو پٹیل و مقدّم کہلاتے ہیں اُن کے قبضے میں یہ موضع کس طرح پہنچا۔

(۲) قدیم عمارات وچاہ و تالاب جو اُس موضع میں موجود ہوں اُن کے حالات اور یہ کہ وہ کن لوگوں کے بنائے ہوئے ہیں اور کب بنے ہیں۔

(۳) جنگل اور بنکر اور قدرتی پیداوار جو کچھ ہوتی ہے اُس کے حالات اور یہ کہ اُس قدرتی پیداوار کو کون لوگ لیتے رہے ہیں۔

| نمبر | نام تصنیف | مصنف | سنہ تصنیف | نمونۂ عبارت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نمبر ۶ | مجموعہ ضابطہ فوجداری ایکٹ نمبر ۵ بابت ۱۸۹۸ء | گورنمنٹ سرکار ہند | ۱۸۹۸ء | دفعہ (۱۸۳) اگر حسب دفعہ (۱۸۲) اس زبان میں جس میں گواہ بیان کرے تحریر نہ ہو بلکہ دوسری زبان میں لکھا جائے جس کو گواہ نہ سمجھتا ہو تو وہ اظہار جو قلم بند کیا جائے گواہ کو اس زبان میں ترجمہ ہو کر سمجھا دیا جائے گا جس زبان میں اس نے اظہار دیا ہو۔ |

دفعہ (۱۸۴) جن مقدمات میں اظہار گواہ کا جج کے ہاتھ سے نہ لکھا جائے۔ جج کو لازم ہے کہ ہر گواہ جو اظہار دے اس کا خلاصہ بطور یادداشت کے لکھتا جائے اور لازم ہے کہ جج ایسی یادداشت اپنے ہاتھ سے لکھے اور اسی پر دستخط کرے اور وہ مسل میں شامل کی جائے

دفعہ (۱۸۵) جہاں کہ زبان انگریزی عدالت کی زبان نہیں ہے لیکن تمام فریق مقدمہ جو اصالتاً حاضر ہوں اور وکلا ان کے جو وکالتاً حاضر ہوں اس شہادت کو جو انگریزی میں ادا کی جائے انگریزی میں لکھنے پر اعتراض نہ کریں تو جج اس کو اپنے ہاتھ سے انگریزی میں لکھ لے گا۔

دفعہ (۱۹۰) اگر جج اس یادداشت کے لکھنے سے جو اس باب کے احکام مندرجہ

بالا کے بموجب لکھنی چاہیے معذور ہو تو وہ اپنی معذوری کی وجہ قلم بند کرائے گا اور کچہری عام میں یادداشت اپنی زبان سے لکھوا دے گا۔

دفعہ (۲۰۱) جب فیصلہ سوائے زبانِ عدالت کے کسی دوسری زبان میں لکھا جائے تو اگر فریقین میں سے کوئی فریق درخواست کرے اُس کا ترجمہ عدالت کی زبان میں کیا جائے گا اور ترجمے پر بھی جج کے دستخط خواہ اُس عہدے دار کے دستخط ثبت ہوں گے جس کو جج اُس کام کے لیے مقرر کرے۔

| شمار | تصنیف | مصنف | سنۂ تصنیف | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | آئینۂ وکالت | پنڈت گرراج کشور دت منصف ایٹہ | ۱۸۸۹ء<br>۱۳۰۶ھ | مجموعۂ ضابطۂ دیوانی ایکٹ (۱۴) ۱۸۸۲ء میں وکیل کی یہ تعریف کی گئی ہے کہ وکیل سے مراد ایسے شخص سے ہے جو دوسرے شخص کی جانب سے عدالت میں حاضر ہونے اور سوال و جواب کرنے کا مستحق ہو اور اُس میں ایڈوکیٹ اور وکیل اور اٹرنی ہائی کورٹ کے شامل ہیں، اور مجموعۂ ضابطۂ فوجداری ایکٹ (۱۰) |

۱۸۸۲ء میں لفظ وکیل سے جب وہ کسی عدالت کی کسی کارروائی کی نسبت مستعمل کیا جاوے وہ وکیل مراد ہے جو عدالت مذکور میں از روئے قانون مجریۂ وقت کے وکالت کرنے کا مجاز

ہو، اور اُس میں اولاً وہ ایڈوکیٹ اور وکیل اور اٹرنی ہائی کورٹ کا جو اس بات کا اختیار رکھتا ہو اور ثانیاً ہر مختار یا دوسرا شخص جو عدالت کی اجازت سے ایسی کارروائی میں عمل کرنے کے لیے مقرر کیا جائے شامل ہے۔

پلیڈر عدالت ہائے ماتحت واقع ممالک مغربی و شمالی کے دو درجے ہوں گے، یعنی:-

(۱) پلیڈر جو بموجب ان قواعد کے بھرتی کیے گئے اور پلیڈر ماتحت درجۂ اعلیٰ جو بموجب سرکلر حکم نمبر (۷) ۱۸۶۲ء بھرتی کیے گئے۔

(۲) پلیڈر ماتحت درجۂ ادنیٰ جو بموجب سرکلر حکم نمبر (۷) ۱۸۶۲ء کے بھرتی کیے گئے پلیڈر قسم اول مجاز ہوں گے کہ جمیع عدالت ہائے ماتحت و محکمہ جات مال میں حاضر ہوں اور سوال و جواب داخل کریں۔

| شمار | تصنیف | مصنف | سنہ تصنیف | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۳ | شرح قانون شہادت ایکٹ اول ۱۸۷۲ء | سید محمود جج ہائی کورٹ | ۱۳ھ/۱۸ء و مطبوعہ ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۲ء | اگر اس غرض کے لیے کسی دستاویز کا ترجمہ کرانا ضروری ہو تو عدالت کو اختیار ہے کہ اگر مناسب جانے تو مترجم کو اُس کے مضامین کے اخفا رکھنے کے لیے ہدایت کرے، الّا اس حال میں کہ دستاویز شہادت میں گزرنے والی ہو، اور اگر مترجم ایسی ہدایت کی خلاف ورزی کرے تو وہ مرتکب جرم |

محکومہ دفعہ (۴۰ ۴ ۳) ضابطۂ فوجداری ایکٹ (۱۰) ۱۸۸۲ء قابل ملاحظہ ہے دفعہ (۱۶۶) تعزیرات ہند متعلق عدول حکمی افسر کاری کے ہیں۔

مجسٹریٹ ضلع نے ایک تحریری رپورٹ کے پیش کرنے سے انکار کیا جس رپورٹ کو مجسٹریٹ حصہ ضلع نے حسب دفعہ ۱۳۵ ضابطہ فوجداری مرتب کیا تھا اور جس میں حاصل ایک تحقیقات کا بابت ناگہانی اور غیر طبعی موت کے درج تھا جب مقدمہ ہائی کورٹ کے سامنے آیا تب مجسٹریٹ ضلع رپورٹ لے کر حاضر ہوا تاکہ اگر ہائی کورٹ کی رائے میں وہ رپورٹ محفوظ نہو تو پیش کر دے یا اگر صاحبانِ جج چاہیں تو قبل حکم دینے کے (کہ وہ محفوظ ہے یا نہیں) اُن کو دکھا دے۔ بالآخر یہ فیصلہ ہوا کہ رپورٹ، عدالتی کارروائی نہیں ہے اور مجسٹریٹ ضلع کو اُس کے پیش کرنے سے انکار کرنا جائز ہے۔

| نمبر | تصنیف | مصنف | سنہ تصنیف | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۵ | ایکٹ [illegible] نمبر (۹) ۱۸۶۲ء / ۱۹۱۳ء [illegible] (پینل کوڈ) | مسٹر [illegible] صاحب جج مراد آبادی | ۱۹۰۸ء / ۱۹۱۳ء | **التماس**<br>ایک غیر زبان کے ایکٹ کے لحاظ سے بخلاف اگلے ترجموں کے جو بات نئی اور مفید اس ترجمے کے لیے کی گئی ہے وہ یہ ہے کہ پہلے دفعہ وار لفظ بہ لفظ ترجمہ لکھا گیا ہے یعنی انگریزی اصل الفاظ جس طرح عبارت میں برتے گئے ہیں اسی طرح اُن |

الفاظ کی جگہ اردو معنی کے الفاظ برتے گئے ہیں اور کہیں کہیں انگریزی کے لفظ بھی بحرفِ جلی برتے گئے ہیں جن کا معنی شرح میں الفاظ کے معنوں کے ساتھ لکھا گیا ہے۔ اور پھر ان انگریزی اصل الفاظ کو "شرح" میں اردو حروف میں لکھا ہے، جن کے ساتھ صحتِ تلفظ کے لیے انگریزی تحریر بھی ہے، اور پھر انگریزی کی تحریر کے الفاظ اور عبارت سے جو دفعہ کا معنی معلوم ہوتا ہے اس کو سلیس اردو عبارت میں لکھ کر بتلایا ہے، جس کے لیے حتی الامکان کوشش کی گئی ہے کہ کوئی اصل انگریزی لفظ کا معنی چھوٹنے نہ پائے، اور اس کے بعد پہلا ترجمہ فرق معلوم ہونے کے لیے حرف بحرف لکھ دیا گیا ہے۔ مثلاً

| نقل دفعہ ۲۴۰۔ ترجمہ حال | اردو ترجمہ سابق |
|---|---|
| ایک مستعار، ایک شخص مصروف کو بابت قریب یہ مصروفیت کو کسی تجارت میں یا ٹھیکے میں، اوپر ایک معاہدے کے ساتھ ایسے شخص کے کہ مُعیر (مستعار دینے والا) پائے گا، سود ایک نرخ پر بدل ہو کر ساتھ یافت کے کہ وہ پائے گا ایک حصہ یافت کا نہیں کرتا ہے۔ | جو قرضہ ایسے شخص کو جس نے کسی بیوپار یا کام کا معاہدہ کیا ہو یا کرنے کو ہو اُس شخص کے ساتھ یہ معاہدہ کر کے دیا جائے کہ دائن و مسود جس کی شرح منافع سے مختلف ہے گا یا یہ کہ ایک حصہ منافع کا وصول کرے گا۔ |

| شمار | تصنیف | مصنف | سنہ تصنیف | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | مجموعۂ ضابطۂ دیوانی ایکٹ نمبر (۱۴) سنہ ۱۸۸۲ء | عمالِ حکومت | سنہ ۱۸۹۱ء ۱۳۰۹ھ مطبوعہ مطبع نول کشور کانپور | مطبوعہ سنہ ۱۸۸۸ مدورہ گورنمنٹ پنجاب لیتھوگرافک مع ترمیمات وتنسیخات عام وتنسیخات وترمیماتِ مختص المقام یعنی ممالک متوسط ومیواڑ واجمیرو جزائر انڈمن ونکوبر واودھ وپنجاب وکورگ و مع مفصّل فہرست اُن اضلاع کے جن میں مجموعۂ ہذا نافذ العمل ہے۔ |

دفعہ (۱۹۸) عدالت کو لازم ہے کہ بعد ازاں کہ شہادت حسب ضابطہ لی گئی ہو اور فریقین کے سوال وجواب اصالۃً یا بذریعہ وکلا یا ایجنٹانِ مقبولہ کے سماعت ہو چکے ہوں، فیصلہ اُسی وقت یا کسی تاریخ آیندہ پر جس کی اطلاع حسب ضابطہ فریقین یا اُن کے وکلا کو دی جائے گی کچہری عام میں سنا دے۔ دفعہ (۲۰۰) فیصلہ عدالت کی زبان میں یا انگریزی میں یا جج کی اصلی زبان میں لکھا جائے گا۔ دفعہ (۲۰۱) جب فیصلہ سوائے زبان عدالت کے کسی دوسری زبان میں لکھا جائے تو اگر فریقین میں سے کوئی فریق درخواست کرے اُس کا ترجمہ عدالت کی زبان میں کیا جاوے گا۔ اور ترجمے پر بھی جج کے دستخط خواہ اُس عہدے دار کے دستخط ثبت ہونگے جس کو جج اُس کام کے لیے مقرّر کرے۔

| نمبر شمار | نام تصنیف | مصنف | سنہ و مقام تصنیف | نمونہ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | قانون متعلق جائداد عورات شادی شدہ ایکٹ نمبر (۳) ۱۸۷۴ء | از پنڈت گوپی ناتھ مترجم سرکار پنجاب لاہور | مطبوعہ مطبع گورنمنٹ الہ آباد ۱۸۹۵ء ۱۳۱۲ھ | ۱۴ر فروری ۱۸۷۴ء کو پیش گاہ جناب نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل سے منظور ہوا۔ ایکٹ ہذا بذریعہ اشتہار تحت ایکٹ اضلاع مندرجہ فہرست مصدرہ ۱۸۷۴ء کے اضلاع مندرجہ فہرست مرقوم الذیل میں نافذ العمل قرار پایا۔ (اضلاع ہزاری باغ لوہاردگا۔ مان بھوم وکلہان واقع ضلع سنگ بھوم اور ممالک مغربی و شمالی کے ضلع اترائی میں) |

دفعہ (۶) جو دستاویز کہ کسی مرد ازدواج شدہ نے اپنی زندگی کی لکھی ہو اور اس میں بصراحت مرقوم ہو کہ وہ اُس کی زوجہ یا اُس کی زوجہ اور اطفال یا اُن میں سے کسی کے فائدے کے واسطے ہے وہ مطابق اس لکھے ہوئے کے اُس کی زوجہ یا اُس کی زوجہ اور اطفال یا اُن میں سے کسی کے فائدے کے واسطے بطور امانت کے ہوگی یا تصور کی جائے گی اور جب تک کہ کوئی شخص متعلقہ معاملۂ امانتِ مذکور قائم رہے اس شوہر یا اُس کے قرض خواہوں کے تحت اختیار نہ ہوگی اور نہ جزو اس کی جائداد کی سمجھی جائے گی۔ جب رُپیہ بیمے کا واجب الادا ہو تو وہ

بجز اس کے کہ خاص اُمنا حسب ضابطہ اُس کے وصول کرنے اور قبضے میں رکھنے کے واسطے مقرر ہوئے ہوں اس پریزیڈنسی کے امین سرکاری کو ادا کیا جاوے گا جس میں کہ وہ دفتر جہاں بیمہ کردیا جاوے واقع ہو اور وہ سرکاری امین اُس رُپے کو وصول کرکے بحسب مندرجۂ دستاویز بیمے کے واسطے اُن اشخاص کے جو دستاویز بیمہ میں مندرج ہوں یا اُن میں سے اُس کے واسطے جو اُس وقت موجود ہو بطور امانت اپنے قبضے میں رکھے گا۔

| نمبر | عنوان | مضمون | سنہ تصنیف | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۱۲ | گورنمنٹ گزٹ الہ آباد ممالک مغربی و شمالی | اشتہار گورنمنٹ | ۸ فروری ۱۸۷۳ء | **اشتہارات گورنمنٹ** نمبر ۴۳۷ - ۳۰ جنوری ۱۸۷۳ء جناب نواب گورنر جنرل بہادر با جلاس کونسل ارشاد فرماتے ہیں کہ مجموعۂ قواعدِ رخصت ملازمانِ ملکی کی دفعہ ۱۴ میں عبارت مندرجۂ ذیل بطور قاعدہ (۳) کے زیادہ کی جائے۔ ۳۔ رخصت ایسے عہدہ دار کو دی |

جائے جسے امتحان میں حاضر ہونے کی اجازت ہو اور وہ امتحان ایسا ہو کہ عہدۂ ماتحت کے مدارج اعلیٰ کے مستحق ہونے کے لیے اُس کا دینا ضروری ہے۔ جیسا کہ مجسٹریٹوں کی صورت میں تو وہ رخصت بایام ملازمت محسوب ہوگی۔

# دوسرا دور

## سنہ ۱۹۰۱ء تا سنہ ۱۹۳۰ء
## ۱۳۱۸ھ ۱۳۴۸ھ

| نمبر شمار | تصنیف | مصنف | سنہ تصنیف | نمونہ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | قانون لگان اراضی نمبر (۲) بابت سنہ ۱۹۰۱ء | بعہد ہز آنر سر انٹونی پیٹرک میکڈانل کے سی ایس آئی لفٹنٹ گورنر | سنہ ۱۹۰۲ء ۱۳۲۰ھ | ۱۹ دسمبر سنہ ۱۹۰۱ء کو پیش گاہ جناب نواب گورنر جنرل بہادر ہند سے منظور ہوا<br>دفعہ ۱۱۔ ہر آسامی کو جو اُسی اراضی پر برابر بارہ برس کی مدت تک قابض ہو اُس اراضی پر حق دخیل کاری حاصل ہوگا مگر شرط یہ ہے کہ کسی آسامی کو اسی دفعہ کی رو سے کسی ایسی اراضی میں حق دخیل کاری حاصل نہ ہوگا جس پر وہ (الف) بہ حیثیت ایسے پٹہ دار کے جو بذریعہ پٹہ رجسٹری شدہ کے جس کی میعاد سات برس سے کم نہ ہو۔ یا (ب) بہ حیثیت |

ٹھیکہ دار کے یا (ج) بہ حیثیت آسامی شکمی کے۔ قابض رہے۔ اور کوئی حق دخیل کاری حاصل نہ ہوگا۔ (د) اراضی سیر میں۔ یا (ہ) کسی ایسی اراضی میں جو فوجی پڑاؤ یا اور ایسا رقبہ ہو جو کسی سرکاری غرض یا نفع خلائق کے کسی کام کے لیے حاصل کیا گیا یا قبضے میں رکھا گیا ہو یا جو ایسے پڑاؤ یا اور رقبے کی ایک جزو ہو۔ یا یہ بھی شرط ہے کہ بارہ سال کی مدت کا شمار کرنے

میں ایسی مدت جس میں اراضی بخلاف ورزی احکام ایکٹ ہذا کے کاشت شکمی پر دی گئی یا بہ نہج دیگر منتقل کی گئی ہو حساب سے خارج کردی جائے گی۔ مگر اس سے آسامی کے قبضے کے تسلسل کا جاتا رہنا نہیں سمجھا جائے گا۔

| نمونۂ عبارت | سنہ تصنیف | مصنف | تصنیف | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| ایکٹ بغرض اجتماع و ترمیم قانون متعلقۂ مالگزاری اراضی اور اختیار عہدہ داران مال کے ممالک مغربی و شمالی و اودھ میں<br>ہرگاہ اجتماع و ترمیم کرنا اس قانون کا جو ممالک مغربی و شمالی و اودھ میں درباب مالگزاری اراضی اور اختیار عہدہ داران مال کے ہے قرین مصلحت ہے۔ لہٰذا اس تحریر کے رو سے حسب ذیل احکام قانونی صادر کیے جاتے ہیں۔ | ۱۹۰۱ء / ۱۳۱۸ھ | مجلس وضع قوانین ممالک مغربی و شمالی و اودھ (انگریزی حکومت) | قانون مالگزاری ممالک مغربی و شمالی (یو۔پی) ایکٹ نمبر (۳) بابت ۱۹۰۱ء | نمبر ۵ |

## مالکِ ادنیٰ کا خارج کیا جانا

(۲) اگر مالکِ ادنیٰ ایسے بندوبستِ شکمی (پختہ داری) کو منظور کرنے سے انکار کرے تو محال تا میعادِ بندوبست مالکِ اعلیٰ کو دے دیا جائے گا اور مالکِ ادنیٰ اس اراضی کو دا گرکچھ

ہو) جس کی کاشت وہ خود بتاریخ انکار کرتا ہو بطور آسامی ساقط الملکیت کے اُس شرح لگان پر جو مہتمم بند وبست بمطابقت احکام دفعہ (۱۰) ایکٹ قبضۂ اراضی ممالک مغربی و شمالی سنہ ۱۹۰۱ء مقرر کرے اپنے قبضے میں رکھے گا۔ (۳) اگر ایک ثلث اُس لگان کا جو اس طرح مقرر کیا جائے تو مالکِ اعلیٰ اس قدر سالانہ حق مالکانہ مالکِ ادنیٰ کو ادا کرے گا جو اگر ایک ثلث متذکرۂ بالا میں جوڑ دیا جائے تو ایسے زرِ منافع کے فی صد پانچ سے کم اور فی صد پندرہ سے زیادہ نہ ہو۔ (۴) اگر مالکِ ادنیٰ ایسے انکار کرنے کی تاریخ پر کسی اراضی کو کاشت نہ کرتا ہو تو مالکِ اعلیٰ اُس کو اس قدر سالانہ حق مالکانہ ادا کرے گا جس کی نسبت بورڈ ہدایت کرے اور جو زرِ منافع کے فی صد پانچ سے کم اور فی صد پندرہ سے زیادہ نہ ہو جو اُس کے لیے مقرر کیا گیا ہے۔

| شمار | تصنیف | مصنف | سنہ تصنیف | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۳ | ایکٹ انکم ٹکس، نمبر (۲) سنہ ۱۸۸۶ء | عمّال حکومت (لیجس لیٹو ڈپارٹمنٹ) | سنہ ۱۳۳۴ھ / ۱۹۱۶ء گورنمنٹ انڈیا سنٹرل پرنٹنگ آفس کلکتہ | **باب (۱)**<br>مراتبِ ابتدائی<br>دفعہ ۱- (۱) ایکٹ ہذا کل برٹش انڈیا میں نافذ ہوگا اور اُن والیانِ ملک کے قلمرو اور ہندوستانی ریاستوں میں جو جناب ملکۂ معظمہ سے رابطۂ اتحاد رکھتی ہیں، ایسی انگریزی رعایا سے بھی تعلق رکھے گا، جو |

گورنمنٹ ہند یا کسی ایسے حاکم مقامی کی ملازمت میں ہو جس کو نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل نے اپنے اختیارات کے روسے مقرر کیا ہو۔ اور :۔

(۲) اس ایکٹ کا نفاذ اپریل ۱۸۸۶ء سے ہوگا۔

(۳) ایکٹ ۱۲ ۱۸۹۱ء کے ذریعے سے منسوخ ہو گئے۔

دفعہ ۲۔ باستثنا فیس اور دیگر رقوم واجب الادا اور اُن کے طریقۂ وصولی کے، کُل ایکٹ جن کی تصریح ایکٹ ہذا کے ضمیمۂ اوّل میں کی گئی ہے تاریخ نفاذ ایکٹ ہذا دیکم اپریل ۱۸۸۶ء سے منسوخ ہو جائیں گے۔

دفعہ (۴) برعایت مستثنیات مذکورہ دفعہ (۵) انکم ٹکس، اپریل ۱۹۱۶ء سے اور اُس کے بعد ہر سال اُن تمام ذرائع آمدنی پر جو ایکٹ ہذا کے دوسرے ضمیمے کے پہلے خانے میں درج ہیں اُس شرح سے دینا ہوگا جو اُسی ضمیمے کے دوسرے خانے میں مقرر کر دی گئی ہے۔

## تبصرہ و کیفیت

نمونہ نمبر (۱) کے دورِ پنجم میں قانونی تراجم کی دو چار کتابوں کے مضامین درج کر دیئے گئے ہیں، اگرچہ عام تصنیف و تالیف کے سلسلے میں یہ اندراج بے موقع نہیں، لیکن اس خصوص میں اُردو کے اسالیب بیان کا ایک جداگانہ انداز پایا جاتا ہے اس لیے مزید وضاحت کی غرض سے قانونی تراجم کا عنوان قائم کر کے چند ایکٹوں اور قانونی کتابوں کے نمونے پیش کر دیئے گئے جن کے مطالعے سے مبصرین و قارئین کو اس طرز

ادا کا اندازہ ہو سکے گا۔ قانونی تراجم اگرچہ آسان روزمرہ میں کیے جاتے ہیں مگر اُن کی عبارتیں خاص خاص اصطلاحوں کی وجہ سے ایسی پیچیدہ اور مختصر ہوتی ہیں کہ جب تک قانونی تعلیم کے ساتھ مشق و مہارت نہ بڑھائی جائے عام اہلِ ادب اور ارباب تصنیف اُن کے مطالب نہیں سمجھ سکتے۔

قانونی کتابوں کے مترجم عموماً عُمّال و اہل کارِ عدالت ہوا کرتے ہیں، ابتدائی ترجموں میں اکثر مترجمین کے نام پائے جاتے ہیں لیکن بعد میں اظہار نام کی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔ اور غالباً یہ اخفا اس لیے کیا گیا کہ ایک ایک کتاب کے ترجموں میں کئی کئی اہلِ قلم شامل ہو جایا کرتے ہیں اور چوں کہ یہ کام حکّام بالا دست کے ایماء حکم کی تبعیت میں ہوتا ہے لہذا انھیں کا نام لکھ دینا کافی سمجھا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بعض مشہور اہلِ قلم جن کا مترجمِ قانون ہونا مسلّم و متحقّق ہے پردۂ خفا میں مستور ہیں، مثلاً شمس العلما مولوی نذیر احمد دہلوی جنھوں نے تعزیرات ہند کا اُردو میں ترجمہ کیا مروّجہ کتابوں میں اُن کے نام کا پتا نہیں چلتا۔ راقم کو جس کا پتا چل سکا ہے حوالہ دے دیا ہے ورنہ مترجمین کے خانے میں عمّالِ حکومت کا اشارہ کر دیا ہے۔ اس عنوان کے تحت میں جتنے نمونے دکھائے گئے ہیں بہت کم ہیں۔ چوں کہ طوالت کا خیال ہر موقع پر رکھا گیا ہے، اس لیے صرف چند مثالیں لکھ دی گئیں۔ فی زمانا قانونی کتابیں ہر جگہ موجود ہیں اور اکثر پیشِ نظر رہتی ہیں، سب کا انتخاب ضروری نہیں سمجھا گیا۔ اس شعبے کے محاورات و اصطلاحات کی تشریح ایک جداگانہ مجموعہ چاہتی

ہے جن میں اکثر قارئین کے وقوف و علم سے باہر نہیں اس لیے یہاں چند متروک
مستعمل الفاظ پر اکتفا کی جاتی ہے۔

| شمار | الفاظ قدیم | مترادف |
|---|---|---|
| ۱ | لمبر | نمبر |
| ۲ | ترجمہ کیا ہوا | مترجمہ |
| ۳ | ہدایت نامہ مالگزاری کا | ہدایت نامۂ مالگزاری |
| ۴ | پاوے | پائے |
| ۵ | تائید سے | بتائید |
| ۶ | آویں۔ آوے | آئیں۔ آئے |
| ۷ | نوشتخواند زبانوں کی | نوشتخوانِد زبان |
| ۸ | معاً بیان کیا | ساتھ ساتھ بیان کیا |
| ۹ | جاوے | جائے |
| ۱۰ | وے | وہ |
| ۱۱ | اوپر | پر |
| ۱۲ | ہرگاہ | جب کہ (چوں کہ) |
| ۱۳ | ازاں جا | چوں کہ (اس لیے) |
| ۱۴ | نہج | طرز۔ طریق |

# نمونہ نمبر (۵)

## تقریظ و تنقید

۱۲۵۸ھ تا ۱۳۴۸ھ
۱۸۴۲ء　۱۹۳۰ء

## پہلا دور

۱۲۵۸ھ تا ۱۳۰۰ھ
۱۸۴۲ء　۱۸۸۲ء

| نمونۂ عبارت | زمانۂ تحریر | نام مصنف یا مؤلف وغیرہ | نام کتاب یا مضمون وغیرہ | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| **دیباچہ**<br>حمد کے مضمونوں کا فکر جب دل میں گزرتا ہے اور نعت کے معانی کا خیال جس وقت آتا ہے تو کوتاہی حوصلۂ کاغذ اور تنگیِ ظرفِ دوات بلکہ عقل کی نارسائی اور اندیشے کی ناتمامی اس امر سے مانع ہو کر چاہتی ہے | ۱۲۵۸ھ<br>۱۸۴۲ء | مولوی امام بخش صہبائی دہلوی | مجموعۂ حدائق البلاغت | نمبر ۱ |

نہیں آئی اُس کو تغیر دے کر اور ترتیب سے لکھا ہے، ازبسکہ انسان ضعیف البیان کی سرشت سراپا سہو اور خطا ہے اگر وہ مترجم کے زعم کے موافق نہ ہو کیش مروّت میں چشم پوشی کرنا بہتر اس سے ہے کہ کسی کے اظہارِ عیب میں سعی کریں۔

| نمونہ عبارت | سنہ تصنیف | نام مصنف یا مؤلف مع تخلص | نام مصنف یا مؤلف مع تخلص | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| اللہ اللہ، نطق کو آفریدگار نے کیا پایہ اور سرمایہ دیا ہے کہ امورِ دینی میں سے کسی امر کا شہود، اور مصالحِ دنیوی میں سے کسی مصلحت کا وجود، بلکہ اگر یہ مثل اسم اعظم فرض کیجئے تو اُس کی بھی نمود، جب تک اس لطیفۂ غیبی کا شمول نہ ہو عالم امکان میں ممکن نہیں۔<br>سخن را از اں دوست دارم کہ دوست<br>بہ تصدیق از ما طلبگار اوست<br>مسائل حکیمانہ کی ہستی، ترہاتِ فضول گوئی | ۱۲۸۲ھ / ۱۸۶۵ء | مرزا اسد اللہ خاں غالب | نواب ضیاء الدین احمد خاں صاحب نیر و رخشاں دہلوی | نمبر ۴ |

ندیمانہ کی ہستی، درد و درماں کے مدارج کا اظہار، افسانہ و افسوں کے مقاصد کا مدار، شکوہ و شکایت کا عنوان، نفرین و آفریں کا بیان، ردّ و قبول کی حکایت، فتح و شکست کی روایت، صرف و نحو کی رازدانی، لفظ و معنی کی گل فشانی، جو کچھ اگلوں نے کہا ہے، جو کچھ اب کوئی کہہ رہا

ہے، جو کچھ آگے کہیں گے اور قیامت تک کہتے رہیں گے، جو کچھ نیک و بد، تو وکہن سے ہے، سب وابستہ نطق و سخن سے ہے۔ اب سمجھیے کہ سخن از روئے مثال کیا ہے، چشمہ ہے، ندی ہے، سیل ہے، دریا ہے، کیسی روانی اور کس زور کا پانی، اس کا چڑھاؤ، اس کی رفتار، اس پر کس کا زور، اور کس کا اختیار، جدھر منہ کیا اُدھر نالا بہا دیا۔ دریا کی لہر کیا، گھوڑے کی باگ ہے کہ کسی کے ہاتھ میں ہو، بارہا دیکھا ہے کہ آغازِ کلام جس کو ہندی (اُردو) میں اُٹھان اور فارسی میں انگیزہ، اور عربی میں باعث کہیئے، کچھ اور ہی، پھر وسط میں صورت بدل کر وہ کچھ اور ہو گیا کہ انجام سے قطع نظر فی الحال نہیں سمجھا جاتا کہ یہ کیا طور ہے۔ یہ کتاب کہ مجموعۂ دانش و آگہی ہے، اگرچہ اس کو سفینہ کہہ سکتے ہیں لیکن از روے حقیقت ایک نہر ہے کہ بحرِ سخن سے ادھر کو بھی ہے۔ جب اس نگارش نے انجام پایا تو مجکو پیش گاہِ سلطنت ابد مدت سے حکم آیا کہ بندۂ درگاہ اسد اللہ اس کی تقریظ لکھنے میں اظہارِ حسنِ اطاعت کرے، اور سخن طرازی میں آرائشِ زبانِ اُردو پر قناعت کرے۔ جیسا کہ حکم بجالانا ضروری ویسا ہی یہ بھی کہہ جانا ضرور کہ منشا اس رسالے کی نگارش کا کیا ہے۔ ان اوراق کے ناظرین پر مخفی و مستور نہ رہے کہ سنہ جلوس میمنت مانوس میں نہ شہر سے بلکہ خارج سے یہ آوازہ بلند ہوا کہ حضرت قدر قدرت فلک رفعت ثریا بارگاہ انجم سپاہ بادشاہ ابنِ بادشاہ خلیفۂ روئے زمین ابوظفر سراج الدین بہادر شاہ بادشاہِ غازی نے ترکِ مذہب آبائے نامدار کیا اور تشیع کو تسنن پر اختیار کیا، باریافتگانِ بزمِ قرب و رازدانانِ خلوتِ اُنس حیران، اور حیرت اُن کی بجا، اگر بادشاہ نے کبھی کہی ہوتی تو پہلے اُن کو آگہی ہوتی، اسرارِ سلطنت کی خبر اور پھر

اُس میں عام کو تقدم خاص پر پوچھنے کا یارا، نہ چُپ رہنا گوارا، علمائے نامدار و مشائخ کبار و فقہائے دربار نے جرأت کرکے عرض داشت لکھی مضمون یہ کہ ایسا سنا جاتا ہے اور باور نہیں آتا ہے، امیدوار ہیں کہ خداوندِ تاج و سریر کے مافی الضمیر پر آگہی پاویں۔ حضور نے تحاشی (پناہ مانگنا) کی، اور فرمایا کہ کبھی ایسا داعیہ ہمارے ضمیر میں اور کبھی ایسا کلمہ ہماری زبان پر نہیں گزرا۔ بعد چند روز کے ایک دن حسب الحکم قضا توام ؎

بزمِ سلطانی ہوئی آراستہ کعبۂ امن و اماں کا در کھلا

شہنشاہِ گیتی پناہ مسند جم نشین، اہل دل ہمنشین امرائے دستہ دستہ بست بستہ، صفحہ نگار بھی مانندِ خارِ سرِ دیوارِ باغ، و پروانہ ہائے چراغ، اُس انجمن میں نشاط اندوز، اور اُس انجمن میں ادب آموز، زبانِ مبارک گہر افشاں ہوئی، حقیقتِ مذہب اہلِ سنّت و جماعت بیاں ہوئی سوءِ ظنِّ علما اُس مجمع عظیم میں بہ پیرایۂ حسن جلوہ گر ہوا، خاص و عام کو اعلیٰ حضرت کا ثباتِ قدم مسلکِ تسنّن پر باور ہوا۔ مضامین ارشاد کیے ہوئے اعلیٰ حضرت کے، بموجب ارشاد قالب نظم میں ڈھلے۔ ناگاہ جانبِ احباب سے اُس نظم کے جواب میں کچھ وار چلے، یہ گنہگار بے گناہ بھی بہ ذم ممدوح ہوا، اور خنجر زبان کے زخم سے مجروح ہوا، الغرض جب وہ تحریر یہاں دیکھی دکھائی گئی تو اُس میں خلفا کی توہین پائی گئی، ناچار یہ رسالہ جیسا کہ حضرتِ مؤلف نے دیباچے میں لکھا ہے، لکھا گیا۔ اور مجکو تقریظ نگاری کے واسطے جیسا کہ میں نے اوپر کہا ہے، کہا گیا۔ میں اگر اس گزارش میں یہ سب نہ کہہ جاتا تو البتہ وضعِ تحریر کا موضوع لہٗ (منشا و غرض) مجہول رہ جاتا۔ بحث و نزاع کا رسم و آئین اور ہے شیوۂ سخن دانانِ معنی آفرین اور

ہے، نہ سفیہ ہوں کہ ہجو میں سخن سرائی کروں، نہ فقیہ ہوں کہ بحث میں زور آزمائی کروں، غریب الوطن سپاہی زادہ ہوں۔ فلک زدۂ خانماں برباد دادہ ہوں، تابِ آفتاب حوادث سے ظلّ اللہ کے سایۂ دیوار کی پناہ میں بیٹھا ہوں گویا ایک تھکا ہوا مسافر ہوں کہ آرام کی جگہ دیکھکر دم لینے کو راہ میں بیٹھا ہوں، احسان ہے مجھپر خدا کا کہ میں سوائے اپنے خدا کے کہ وہ غیب داں اور اپنے بندوں پر مہرباں ہے، یہ نہیں کہ اور کسی کا گنہگار ہوں، جو مجکو اپنا ہم کیش سمجھیں اُن سے دعائے مغفرت کا متوقع، اور جو مجکو اپنا مخالفِ مذہب گمان کریں اُن سے دعائے تخفیفِ عذاب کا اُمیدوار ہوں۔

## (۳) ولہ تقریظ دیوان منشی حبیب اللہ ذکا

یہ کلام کسی بادشاہ کا نہیں، کسی امیر کا نہیں، کسی شیخِ شیّاد (مکّار) کا نہیں۔ یہ کلام میرے ایک دوست روحانی کا ہے، اور فقیر اپنے دوستوں کے کلام کو معرضِ اصلاح میں بنظرِ دشمن دیکھتا ہے، پس جب تملّق نہیں، مدارا نہیں تو جو مجکو نظر آیا ہے بے حیف و میل (بے لاگ) کہوں گا۔ نثر میں نعمت خانِ عالی کی طرز کا اچھا کیا ہے، مگر پیرایہ کچھ اُس سے بہتر دیا ہے۔ قصائد میں انوری کا چربا اُٹھایا ہے مگر طبیعت سے اچھا زور دکھایا ہے۔ غزل میں متاخرین کا انداز، عاشقانہ سوز و گداز، منشی حبیب اللہ ذکا۔ سخن ور ہمہ داں یکتا۔ لفظ طراز معنی آفریں، آفریں صد آفریں صد ہزار آفریں فقط۔

## (۴) ولہ سارٹی فکٹ دیوان سید محمد زکریا خاں زکی دہلوی

سبحان اللہ سارٹی فکٹ کے لکھنے کا کس وقت میں اتفاق ہوا ہے، کہ میں نیم جان چندروز کا مہمان ہوں، مہینا بھر سے غذا بالکل مفقود، صرف گوشت کے پانی پر مدار ہے اگر اُٹھوں تو دورانِ سر سے گر پڑوں، سید محمد زکریا خاں نسب میں سید، امیرزادہ، عالی دودماں، ان کے بزرگ وزارت کا منصب پا چکے ہیں، جاگیر اب تک تھی، پھر بعوض جاگیر پنشن مقرر ہوا، معہذا یہ شخص بذاتِ خود نیک اور صاحب علم اور متواضع اور دانش مند اور نیک طینت اور رنگیں طبع، معنی سے طبیعت کو علاقہ اچھا ہے، شعر کہتے ہیں اور خوب کہتے ہیں، اس فن میں میرے شاگرد رشید ہیں۔ اسد اللہ خاں غالب

| نمبر | [illegible] | [illegible] | [illegible] | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۵ | بزبان اردو | مرزا غالب کا اسلوب دہلوی | ۱۲۶۹ھ / ۱۸۵۲ء | اللہ اللہ پایۂ سخن کو کس قدر برتری حاصل ہے کہ جس کے ساتھ دعویِ رفعت آسمانِ کہن کا باطل ہے۔ سبحانِ ملاءِ اعلیٰ جب کلخ والائے سخن کا تماشا کرتے ہیں سر قفائے سر سے لگ جاتا ہے اور ہاتھ ٹوپی پر دھرتے ہیں۔ طوبیٰ اس کے اشجار کے سائے |

کا اُکھڑا ہوا ایک پودا ہے۔ سدرہ اُس کے پائیں باغ میں ایک درخت ہے لیکن ادنا ہی۔ بہشت جس کو کہتے ہیں اُس کی ایک کیاری ہے، سلسبیل جس کا نام رکھا ہے اُس میں اس کی ایک سوت جاری ہے طائرِ وہم و خیال کا اُڑنا کنگرۂ ایوانِ سخن تک فقط خیال ہے اور وہاں تک وہم کا پہنچنا دشوار ہے خیال کی رسائی محال ہے۔ صیّادانِ سخن جو دعویِٰ کمند اندازی رکھتے ہیں، بجا رکھتے ہیں، عنقا کو شکار کرتے ہیں، ہما کو رشتہ بپا رکھتے ہیں، آسمانِ سخن کے ایک ایک ذرّے کو آفتاب کی درخشانی اور جہانِ سخن کی ایک ایک مورِ ضعیف کو منصبِ سلیمانی حاصل ہے۔ سخن سے دین کامل ہوتا ہے۔ سخن سے ایمان حاصل ہوتا ہے اگر سخن نہ ہوتا تو انسان کیوں کر حمدِ باری میں زبان کھولتا اگر سخن نہ ہوتا تو کیوں کر نعتِ نبوی اور مناقبِ مرتضوی اور فضائلِ صحابائے کرام اور صفاتِ آئمۂ مطہّرین میں کچھ بولتا

## تبصرہ وکیفیت

تقریظ و تنقید کے دورِ اوّل میں عموماً یہی اندازِ تحریر پایا جاتا ہے۔ موجودہ روش کی ابتدا دوسرے دور یعنی ۱۳۰۰ھ ہجری کے بعد ہوئی ہے۔ اگرچہ دورِ ثانی کے وہ اہلِ قلم جن کی نشو و نما تیرھویں صدی ہجری میں ہوئی ہے وہ بھی دورِ اوّل کی روش سے جدا نہیں چلتے پھر بھی رفتارِ زمانہ کے اثرات اکثروں کو پرانی لکیر کے فقیر بننے سے روکتے ہیں۔ جیسا کہ آیندہ صفحات سے معلوم ہوگا۔

---

# دوسرا دور

## سنہ ۱۳۰۱ھ تا سنہ ۱۳۴۸ھ
## ۱۸۸۳ء — ۱۹۳۰ء

| شمار | کتاب زیرِ تقریظ وغیرہ | نویسندۂ تقریظ وغیرہ | زمانۂ تحریر | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | نیرنگِ خیال | شمس العلما مولوی محمد حسین آزاد | سنہ ۱۳۰۱ھ ۱۸۸۳ء | دیباچہ |

### دیباچہ

تماشاگاہِ عالم میں جو اہلِ نظر ایک نگاہ سے میدانِ ماضی اور ایک سے حال و استقبال کی سیر دیکھ رہے ہیں انھیں صاف نظر آتا ہے کہ ہمارا ملک عنقریب ایک آفرنیشِ جدید کے وجود میں قالب تبدیل کیا چاہتا ہے۔ نئے نئے علوم ہیں۔ نئے نئے فنون ہیں سب کے حال نئے ہیں، دل دل کے خیال نئے ہیں، عمارتیں نئے نئے نقشے کھینچ رہی ہیں، رستے نئے نئے خاکے ڈال رہے ہیں اس طلسمات کو دیکھکر عقلِ رسا حیران ہے مگر اسی عالمِ حیرت میں ایک شاہ راہ پر نظر جاتی ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ سولزیشن (تہذیب) کی سواری شاہانہ چلی آتی ہے ہر شخص اپنے اپنے ویرانے کو جھاڑ رہا ہے اور جس حال میں ہو اُس کی پیشوائی کو دوڑا جاتا ہے۔ جو نقشے کھچ رہے ہیں اور جو بنیادیں پڑ رہی ہیں اگرچہ ابھی تک

کچھ اصل نہیں رکھتے لیکن جو نظر باز تجربے کی عینک سے دیکھ رہی ہیں وہ سمجھ رہی ہیں کہ وہ وقت آن پہنچا ہے
کہ یہ بنیادیں آسمان سے باتیں کرنے لگیں گی، اور آبادیاں روئے زمین پر چھا جائیں گی
وہ بنیادیں کیا ہیں؟ اور نقشوں سے کیا مراد ہے؟ ہاں۔ نقشے کتبِ علوم و فنون ہیں
اور بنیادیں تصانیفِ بوقلموں کہ جو کچھ سود و بہبود ہماری قسمت میں ہے انھیں پیمانوں
اور اندازوں پر ہمیں ملے گا۔ الخ

| نمبر | نام کتاب مع نام مصنف (?) | نام تقریظ نگار (?) | سنہ تقریظ (?) | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| ۷۳ (?) | مجموعۂ اردو دیوان مولوی جلال لکھنوی (?) | مرزا محسن علی لکھنوی (?) | ۱۳۰۵ ھ (?) | الحمد للہ و المنّۃ، وہ شاہدِ رعنا جس کے انتظار میں آنکھیں مشتاقوں کی رو براہ تھیں اور وہ محبوب خوش لقا جس کے شوقِ دیدار میں دل بے قرار تھے، جس حسین کی آمد آمد کا مدت سے شور تھا، جس مہ جبیں کی جلوہ افروزی کی تمام آفاق میں دھوم تھی جس معشوقۂ طنّاز کی بصد عشوہ و ناز بزمِ جہاں |

میں رونق افروز ہونے کی طیاری تھی، جس سراپا ادا کے نادیدہ حسن کی گرم بازاری تھی
جس مہروش کے پرتو رخسار سے بلاد و امصار روشن ہونے والے تھے، جس گلرو کے حسنِ دلربا
کی بہار سے کوچہ و برزن رشکِ گلشن ہونے والے تھے، جو غنچۂ سربستہ کھل کر دلوں کو شگفتہ کرنے والا

تھا، بوگلِ مرسید جو نمک کردہ ماغِ جاں چھکانے کو تھا، جو اسکندرِ دوراں جملہ عالم کو مسخر کیا چاہتا تھا،
جس صاحبِ قرانِ زمان کا سکۂ اولوالعزمی کشورِ ہند میں رائج ہونے کو تھا، جس محقق کی تحقیق
اور ہمہ داں کی ہمہ دانی زبان زد تھی جس صاحبِ زباں کی شیوا زبانی مشہورِ عالم تھی، اُس
نے اس عہدِ ہمایوں اور دورِ فرخ میں بسا کر و فر اور بڑے جھگڑے سے بزمِ سخن ورانِ جہاں
میں منصۂ شہود پر جلوہ فرمایا، یعنی ایک لغتِ مبسوط جامع مفردات و مرکبات اعنی بیشتر لغات
و جملہ محاورات و کنایات و مصطلحاتِ اردو زبان و اکثر امثال مع حلِ معانی و بیانِ
محلِ استعمال و درجِ فوائدِ جدیدہ و تنبیہاتِ عدیدہ موسوم بہ سرمایۂ زبانِ اردو و
تحفۂ سخن وراں، تالیفات سے ناظمِ ملکِ فصاحت و شیوا زبانی منتظمِ کشورِ بلاغت و زبان
دانی شمعِ شبستانِ سخن وری، چراغِ دودمانِ معنی پروری۔ بریں پایہ گزیں مایہ، یگانۂ
روزگار، یکتا آموزگار، علامۂ زمان، فہامۂ دوراں، شاعرِ نازک خیال سخن ورِ عدیم المثال
کالشمس فی النجوم در اقران و امثال، فخرِ محققینِ ماضی و حال، استاذی المعظم، ملاذی المکرم
سرآمدِ اہلِ کمال حضرت حکیم میر ضامن علی صاحب جلال لکھنوی مدظلہ العالی تا دامت الایام
واللیالی، ارشدِ تلامذۂ جناب میر علی اوسط رشک مرحوم و جناب فتح الدولہ بہادر میرزا محمد رضا
برق مغفور، شاگردِ رشیدِ جناب شیخ امام بخش ناسخ مبرور کے معرضِ طبع میں آیا، حقا کہ ایسا
لغت زبانِ اردو کا اردو زبان میں آج تک کسی نے محققینِ زبانِ اردو میں سے اس جد و جہد
سے نہیں تالیف کیا، کہ ایک ادنیٰ امر یہ ہے کہ لغات و محاورات و مصطلحات و کنایات وغیرہ
کے اسناد میں ہزارہا شعر ثقاتِ شعرائے لکھنؤ و دہلی کے اُن کے کلام سے اخذ کر کے لکھ دیے

گئے پس اگر غور کیا جائے تو یہی کتنی بڑی محنت و مشقت اور کیسی کوشش و جاں کاہی ہے۔ واقعی یہ لغت اسم بامسمّی سرمایہ اردو زبان کا ہے جس کو فصحائے ہند کیا علمائے فرنگ تک نے پسند کیا۔

| نمبر | نام کتاب | نام مصنف | سنہ طباعت | نمونۂ عبارت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| [illegible] | امیر اللغات | شمس العلماء مولوی [illegible] مصطفیٰ خاں جہانگیرآبادی | ۱۳۱۰ھ / ۱۸۹۲ء | ہر زبان جو مافی الضمیر کی ترجمان ہے اپنے خصوصیات میں ضرور امتیاز رکھتی ہے، اگرچہ وہی مفردات وہی مرکبات، وہی کنائے، وہی تمثیلیں، وہی مقام استعمال وہی مثلیں، وہی مقولے ہیں، جو لغات میں مستعمل ہیں، لیکن خصوصیات لسانی کا بتانا نہایت مشکل اور نکتہ لاینحل ہے۔ یہ مسلّم ہے کہ لغت کا موضوع لفظ مفرد ہے، مفردات کے اصلی مادّے کی جستجو اشتراکِ لفظی |

یا معنوی حقیقت یا مجاز کا بتانا اس کے عوارضِ ذاتی اور محلِّ بحث ہیں، لیکن اس کے موضوع کو (جو مختلف لفظوں سے مخلوط ہو کر ہر خاص و عام کی زبان پر آتا ہے) اس طور پر ملحوظ رکھنا کہ خاص زبان اور اُس کے الفاظ اور مستعملات اخالیطِ ناگہانی سے الگ ہو کر ممتاز رہیں یا بحث کے مقامات اُن عوارض سے الگ ہوں جو عوارضِ ذاتی یا نوعِ عوارضِ ذاتی سے

جدا اور اعراضِ غریبہ میں داخل یا اُس کے عین ہیں کوئی آسان امر نہیں۔ کبھی کبھی اس عموم موضوعیت کے علاوہ خاص خاص وہ پہلو بھی مبحوث عنہ ہو جاتے ہیں جو خاص ایک زبان سے متعلق اور دوسری زبان کے موضوع یا عنوانِ موضوع کے خلاف ہوتے ہیں۔ مثلاً بعض جملے جو ہئیتِ ترکیبی کی وجہ سے مفردات کے کُل ہیں اور مفردات اُس کے جزو ہیں بظاہر موضوع کی نوعیت اور شخصیت سے الگ اور جدا ہوتے ہیں جس سے یہ شبہ ہوتا ہے کہ کیوں یہ محلِّ بحث اور موضوعیت میں داخل ہیں لیکن اس مقام پر یہ سمجھنا ضرور ہے کہ مفردات جن کو عام طور پر لوگ مفردات جانتے ہیں اُن سے یہ مفردات عام ہیں مثلاً زید مفرد ہے اور زید آیا مفرد نہیں۔ لیکن اُن مفردات پر غور کرنے والوں یا موضوعیت کی نگاہ رکھنے والوں کو اس زید آیا کو اُس وقت میں ضرور مباحثِ مفردات میں داخل کرنا ہوگا جس وقت بصورت مقولہ یا مثل ظاہر ہو جس کا خاص منشا یہ ہے کہ مقولے اور امثال بھی اپنے خاص معنی کے لحاظ سے مثل مفردات کے ہیں، اسی لیے مطلق زبان کی خصوصیت جو اس کے اجزائے مادّی یا ترکیبی سے پیدا ہو ملحوظ رکھنا لغت کا مقصدِ اعلیٰ اور غایتِ قصویٰ ہے۔ راقم کو اس وقت لُغت کے پورے مقاصد کا بتانا اُس کے موضوع یا تعریفات سے بحث کرنا منظور نہیں ہے بلکہ اس وقت صرف یہ بتانا اور ظاہر کر دینا ہے کہ امیر اللغات نے کہاں تک اپنے مقاصد اور اغراض کے پورے کرنے میں کامیابی حاصل کی ہے اور اس کے مصنّف نے کہاں تک اس تالیف میں اصلی غرض کا خیال رکھا ہے۔ امیر اللّغات کا اگرچہ ابھی ایک ہی حصّہ نکلا جس میں الفِ ممدودہ ہے لیکن اُن اغراض پر نظر کرنے کے بعد جو لغت کے اہم مسائل ہیں اور امیر اللغات

میں تحقیق کے ساتھ لکھے گئے ہیں یہ کہنا ضروری ہے کہ یہ لغت اپنی جامعیت کے لحاظ سے ایک
نمونہ ہے جس نے مصنف کی تدقیقِ نظر اور کتاب کی جامعیتِ مسائل کو اس طور پر ظاہر کر دیا
ہے جس کو ملک اور قوم فخر اور مباہات کی نظر سے اگر دیکھے تو زیبا ہے اور مجھے معلوم ہوتا
ہے کہ ملک نے اس کو قدر کی نگاہ سے دیکھا ہے اُردو لغات کے اشتراک اور منقولات
جو اعلیٰ سے اعلیٰ لغت نویس کی نگاہ سے کوسوں دور اور مخفی رہ سکتے تھے ایک لغت کے
معنوں کا انتہا سے انتہا باریک فرق حدِ تعمق نظر سے بھی حاصل نہیں ہو سکتا تھا مفردات
کی تحقیق اور مرکبات کی تدقیق (جو خصوصیات کے لحاظ سے مفردات میں داخل ہیں) کس
شان سے بیان کی گئی ہے کہ اُردو زبان بھی اس تصنیف کو دیکھتے ایک علمی زبان معلوم ہوتی
ہے۔ اس کتاب کی عظمت اُس شخص پر خوب ظاہر ہو سکتی ہے جس نے کبھی اس قسم کی دماغ
سوزی کی ہو۔ ہر چند امیر اللغات کے مصنف کی استادی فنِ شاعری اور قابلیتِ علمی
مسلّم الثبوت ہے، لیکن یہ کتاب میری رائے میں اُس عام اور خیالی تسلیم کے لیے برہانِ قوی
ہے اور ہندوستان کو ضرور سرمایۂ فخر ہے۔ دعا کرنا چاہیے کہ اہلِ کمال اس کتاب کی پوری
قدر کریں اور مصنف اس کو جیسا کہ چاہیے اور جیسا پہلا حصہ ہے اس سے بھی عمدہ حالت پر
پورا کر سکے کہ اُردو زبان سے محتاجی اور عدمِ استقلال کا الزام رفع ہو اور یہ عمدہ یادگار
زمانے میں رہ جائے۔

محمد عبد الحق۔ العمری الخیرآبادی عاملہ اللہ بلطفہ الہادی فی العواقب والمبادی المخاطب
بہ شمس العلماء۔

| شمار | کتاب زیر تنقید | نویسندہ | زمانۂ تحریر | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۴ | آئینۂ عبرت مصنفہ سہروردیہ بیگم اہلیہ مولوی زاہد سہروردی بیرسٹر کلکتہ | سید اکبر حسین پنشنر جج الہ آبادی | ۱۳۳۰ھ / ۱۹۱۱ع | جناب سہروردیہ بیگم صاحبہ اس وقت خواتینِ ہند میں بہ سبب اپنے علم و لیاقت اور روشن ضمیری کے ایسی تاباں و درخشاں ہیں جس طرح ستاروں میں چودھویں کا چاند۔ میں نے آئینۂ عبرت کو جس کو جناب ممدوحہ نے حال میں ایک انگریزی تصنیف سے اقتباس کیا ہے پڑھا، اور متعجب ہوا کہ ایسی پاکیزہ اور با محاورہ اور معنی خیز اردو حضرت ممدوحہ نے مشرقی بنگال میں کس طرح سیکھی۔ یہ کتاب قطع نظر حسنِ صوری یعنی جلد کی خوب صورتی، کاغذ کی عمدگی اور چھاپے کی صفائی کے، حُسنِ معنی میں بھی لاجواب ہے۔ انسان |

پر مصیبت پڑ ہی جاتی ہے۔ بالخصوص بیوہ عورتوں پر، جب بچوں کا ساتھ ہو، اور افلاس دامنگیر ہو۔ یہ کتاب ایسی حالت میں نہایت مُسکّن اور معلّم ہے۔ آئینۂ عبرت میں ایک مغربی لیڈی کا حال ہے کہ کیا کیا مصائب اُس پر گزرے اور کیسے صبر اور کیسی دانش مندی اور خوش مزاجی

اور استقلال سے اُس نے اُن کو جھیلا اور اپنے بچوں کی کیسی عمدہ تعلیم و تربیت کی، بالآخر خدا نے اُس کے دن پھیرے اور اُس کا گھر عشرت اور آرام کا گھر ہو گیا، اس وقت اس نیک اور عاقل لیڈی نے اُن لوگوں کے ساتھ جنھوں نے اس کے زمانۂ مصیبت میں اُس کے ساتھ بدسلوکی کی تھی، احسانات کیے اور اُن کے سابق کے بُرے برتاؤ سے چشم پوشی کی، سوشل اور ریجس ہر پہلو سے یہ کتاب بہت مفید اور ضروری ہے۔ طالب علموں کے لیے چراغِ ہدایت ہی اُن پر اس بات کو روشن کرتی ہے کہ مفلسی طلبِ علم و ہنر سے نہیں روک سکتی۔ اگر توفیقِ رفیق اور شوقِ کامل ہو۔ مصیبت افلاس اور بچوں کی تعلیم کی فکر میں مبتلا بیبیوں کے لیے یہ کتاب نہایت کار آمد ہے۔ اس کتاب کو اراکین سنڈیکیٹ یونی ورسٹی کلکتہ نے نصاب امتحان میٹریکولیشن کے لیے منظور کر لیا ہی۔

(سید اکبر حسین پنشنر جج الہ آباد)

| نمبر | نام ماخذ | نام انشا پرداز | سنہ ولادت و وفات | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۵ | اخبار کامریڈ و ہمدرد | نواب وقار الملک مولوی مشتاق حسین صاحب امروہوی | ۱۸۴۱ء ۱۹۱۷ء | آج کل معیارِ فوقیت اس قدر بڑھ رہا ہی کہ جب تک کوئی کام اوّل درجے کے پیمانے پر جاری نہ کیا جائے چل نہیں سکتا، محمد علی آکسن نے جس قابلیت اور خوش سلیقگی سے کامریڈ نکالا میرے دعوے کے ثبوت میں ہی، قوم کے ہاتھ میں انگریزی اخبار ہی کتنے ہیں لیکن جتنے ہیں ایک بھی نہیں جو کامریڈ |

کی گرد کو پہنچ سکے، ایڈیٹر کی زبردست شخصیت نے پرچے کو ادبیات اور سیاسیات کا مخزن بنا رکھا ہے۔ زبان تو محمد علی کی گویا مغربی کنیز ہے جسے وہ ولایت سے ساتھ لگا لائے، لیکن مسائل عصریہ پر جس نفاست اور آزادی سے یہ لکھتے رہتے ہیں ان کا حصّہ ہے۔ موجودہ دورِ حریّت میں جہاں تک جائز مطالبات کا تعلق ہے، رُک رُک کر قدم اُٹھانا جس طرح ایک اخلاقی کمزوری ہے، اسی طرح یہ بھی ٹھیک نہیں کہ بات بات پر جامے سے باہر ہو رہتے ہیں اور جب دیکھیے آواز کی جگہ منہ سے کف نکل رہا ہے۔ کامریڈ نے دو طرفہ کشمکش سے علاحدہ ہو کر جو مستقل روش اختیار کی ہے وہ دراصل اُس کے اوّلیات میں داخل ہونے کے لائق ہے۔ اس کی تنقیدات خاص کر طنزیات، لٹریچر کی جان ہوتی ہیں، یہ تو معلوم ہے کہ ایڈیٹر انگریز نہیں ہے، لیکن سمجھ میں نہیں آتا عربوں کی اصطلاح میں ایک "عجمی" زبانِ غیر پر کیوں کر ایک حد تک قادر ہو سکا؟۔ میں کامریڈ کے اُن معرکۃ الآرا کارناموں کو سرِ دست گننا نہیں چاہتا جن کے مخلصانہ اعتراف کے لیے ہم کو ملک سے باہر کالے کوسوں جانا پڑے گا اور جو غایتِ شہرت سے محتاجِ بیان نہیں ہیں۔ یہاں "محمد علی" کی "مغربیت" کے ایشیائی ثمرے یعنی "ہمدرد"، پر نظر ڈالنا چاہتا ہوں جس نے حال ہی میں دنیا میں قدم رکھا ہے۔ میں کہہ چکا ہوں صرف اوّل درجے کی حرکت آج کل کامیاب ہو سکتی ہے، محمد علی نے اخباری دنیا کی عام رفتار سے الگ تھلگ "بیروت"، کے ٹائپ میں "ہمدرد" کو چھاپ کر چھوڑا، اس کے لیے اُن کو جس قدر مشکلات پیش آئی ہوں گی اُن کا دل ہی جانتا ہوگا۔ یہ ٹائپ نہایت خوش سواد اور کثیر الزوایا ہے اور مروّجہ معمولی ٹائپ کی ایک ترقی یافتہ صورت ہے، اس

کے پڑھنے میں بالکل دقت نہیں ہوتی۔ اگر ہو سکتی ہے تو صرف اُن لوگوں کو جن کی نگاہیں سرے سے ٹائپ سے مانوس نہیں ہیں۔ میں ہمدرد کو اس لیے پسند کرتا ہوں کہ اپنی سج دھج اور خوشں وضعی کے ساتھ ٹِک ٹُک میں بھی اوروں سے مختلف ہے یہی امتیاز اس کی روح ورواں ہے، جس سے وہ کسی طرح مدِّ معمولی میں نہیں آتا۔ ہم کو پنجاب کے قابلِ نفرت تاجرانہ لٹریچر کی بھرمار سے ایک طرح کا "امتلائے ادبی" پیدا ہو چلا تھا، لیکن ہمدرد کا جلوہ کافوری طبیعت کے ٹھہرنے کا سبب ہو گیا، اُردو اخبار اتنا تو ہو کہ میز پر رکھتے ہوئے اُسے شرم نہ آئے، ردّیات میں ڈالنے کے لایق جو پیکنگ کے کام بھی نہیں آسکتے یوں تو بہتیرے ہیں۔ یہ تو ہمدرد کی مادّیت ہوئی، جس میں "الہلال" کے سوا وہ کسی سے دوم درجے پر نہیں ہے۔ غیر مادّی یعنی ادبی حیثیت سے وہ اچھے اچھے پرچوں سے آگے نکلتا معلوم ہوتا ہے سیاسی لٹریچر کے انتقاداتِ عالیہ میں داخل ہونے کے لایق ہے، اُس کا ایک عنوان یعنی "برقیات" اس کی کافی ضمانت ہے کہ وہ اپنے مذاقِ تحریر میں مصر کے اعلیٰ درجے کے اخباروں کے سوا کسی کو لائقِ تتبع نہیں سمجھتا۔ بہر حال ہم کو ہمدرد سے بہت کچھ توقعات ہیں اور ہم امید کرتے ہیں کہ وہ اپنی امتیازی خصوصیت یہ رکھے گا کہ "الہلال" کی طرح ادبی حیثیت سے وہ ایک مصری پرچہ معلوم ہو۔ یہاں تک تو صرف شناسانہ اعتراف تھا، اب کچھ شکایتیں بھی سُن لیجیے:۔

دو صفحے کسی طرح کافی نہیں، مقرّرہ قالب اسے جلد اختیار کرنا چاہیے۔ کاغذ بالکل گھاس کا معلوم ہوتا ہے جہاں سے موڑیے نکل جائے گا۔ یائے معروف و مجہول میں لازماً

فرق ہونا چاہیے، ٹائپ میں یہ خلطِ مبحث گراں گزرتا ہے۔ "بے ذریعے کی تار برقی خبریں" یہ ترکیب کچھ پسند نہ آئی۔ مصروالے "لاسلکی" لکھتے ہیں آپ اسے غیر مانوس سمجھتے ہیں تو "بے تار کی برقی خبریں" لکھیے۔ "میں گورہ اردو" سے گھبراتا ہوں، ایڈیٹر کو بھی اس کا خیال ہے اور یہی وجہ ہے کہ باوصف اس کے کہ میں نے ہمدرد کے شائع شدہ مختصر اجزا نہایت غور سے دیکھے تاہم اس سرسری گرفت کے سوا جس کی تصریح کردی گئی کوئی اہم بات نہ ملی جس کی طرف لائق اڈیٹر کی توجہ مائل کی جاتی۔ آج کل انگریزی الفاظ اور اصطلاحات کا استعمال سنجیدہ لٹریچر کے لیے ساقط المعیار ہو رہا ہے، ہم کو مصر سے ذخیرۂ الفاظ مل جائے گا زیادہ سے زیادہ یہ کہ اگر کوئی دقیق اور اجنبی اصطلاح ہاتھ آئے تو انگریزی مفہوم قوس میں ضمناً جگہ پا سکتا ہے، اور یہی ایک امر ہمدرد کی امتیازی روایات کے قائم رکھنے کے لیے کافی ہوگا

| نمبر | مصنف یا مرتب | نوعیت | زمانۂ تحریر | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۶ | مصنفۂ دیوان لطف اکبرآبادی | مولوی عبدالغفور نساخ بنام لطف اکبرآبادی | ۱۲۹۱ھ ۱۸۷۴ء | دیوان کو چاہئیں بہت ساری غزلیں اور نظیر کی غزلیں ہیں کم یاب پھر دیوان مرتب ہو تو کیوں کر، یہ نہیں کہ اس کا دیوان نہ ہو، ہے۔ اور ایک چھوڑ دو دو، فارسی کا الگ اور اردو کا الگ، مگر کس کام کا جب آنکھوں سے نہاں ہے۔ ورثا کی خدمت میں تحریک کی گئی مگر اُن کیمیا گروں کو اس نسخۂ اکسیر |

کی اشاعت منظور نہیں۔ تذکروں، بیاضوں اور رائج کلیات کے جنگل سے کچھ جڑی بوٹی جمع کر کے
میں نے ایک نسخہ طیّار کیا ہے۔ یہ کیوں کر کہوں کہ اس میں وہ مشہور ایک آنچ کی کسر نہیں۔
ہی اور ضرور ہے، کیوں کہ اوّل تو ہر ردیف کی غزلیں نہیں اور جن ردیفوں کی ہیں بھی وہ
اکثر ناتمام اصل یہ ہے کہ ٹوٹی پھوٹی جیسی غزلیں جہاں مل گئی ہیں میں نے اس مجموعے
میں ترتیب وار جمع کر دی ہیں، یہاں تک کہ کسی غزل کا ایک شعر بھی ملا ہے تو نہیں
چھوڑا۔ اس ترکیب سے اکثر ردیفوں میں کچھ نہ کچھ اشعار بہم پہنچ گئے ہیں۔ نہیں ہیں تو
اُن ردیفوں میں جن میں سے اکثر میں شعر کہے بھی نہیں جاتے اور جو کہے جاتے ہیں تو صرف
برائے ردیف۔ قصیدے اس مجموعے میں ۳ ہیں۔ مثنویاں ۲۵۔ رباعیاں ۲۶۔ بحر طویل
میں تین شعر۔ باقی غزلیں اور متفرق اشعار۔ دیباچہ طراز محمد عبدالغفور شہباز۔

| نمبر | نام کتاب مع مصنف | [illegible] | [illegible] | نمونۂ کتاب |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | مزدور کی بیٹی | ۱ صفحہ [illegible] لاہور | [illegible] ۱۹۱۴ء | اس سبق آموز اور عبرت انگیز ناول کے مصنّف مسٹر شمس الدین حسن ایڈیٹر ریلوے یونین نیوز ہیں، یہ جس قدر دل چسپ ہے اُسی قدر تعجب انگیز بھی ہے دل چسپی واقعات پر منحصر ہے، لیکن تعجب انگیزی مصنّف کی جسارت پر، مزدور کی بیٹی، دراصل |

"روز الیمبرٹ" کی ہو بہو نقل ہے۔ "روزا لیمبرٹ" رینا لڈ کا ناول ہے، اس کے مترجم جناب اثر لکھنوی ہیں، مسٹر شمس الدین صاحب نے ستم یہ کیا ہے کہ اصل قصّے کے علاوہ قریب قریب عبارت بھی وہی اثر لکھنوی کی نقل کردی ہے۔ نام البتہ بدل دیئے ہیں، کیا ادبی دنیا میں ایسی جرأت قابلِ ستائش قرار دی جاسکتی ہے۔ ہم ذیل میں دونوں کتابوں سے چند سطریں نقل کرتے ہیں، تاکہ ناظرین کو اندازہ ہو جائے کہ روزا لیمبرٹ اور مزدور کی بیٹی دونوں ایک ہیں۔ صرف نام کا فرق ہے۔ روزا لیمبرٹ میں ایک پادری کی لڑکی کا قصّہ لکھا ہے، ایک موقع پر اُس سے ایک دولت مند آوارہ مزاج نوجوان اظہارِ عشق کر رہا ہے، اُس واقعے کے متعلق وہ خود یہ کہتی ہے:۔

"یہ پہلا موقع تھا کہ کسی نے مجھ سے عشق آمیز گفتگو کی، میرے خیالات نے کبھی تو وہ سبز باغ دکھایا کہ جس کی انتہا نہیں، میں سوچنے لگی، اگر میں نے ایک ایسے دولت مند رئیس سے عقد کیا تو اپنے باپ کو اس تہلکۂ افلاس سے نجات دلانے کے علاوہ سرل کو بھی اعلیٰ تعلیم اور اعلیٰ عہدہ دلا سکوں گی۔"

"مزدور کی بیٹی" میں بھی ہیروئن کو یہی موقع پیش آیا ہے اور وہ کہتی ہے:۔

"میری تمام زندگی میں یہ سب سے پہلا موقع تھا کہ میں نے اس قسم کی بیہودہ گفتگو کسی نامحرم سے کی ہو، اس گفتگو نے مجھے سُن کر دیا۔ میرے خیالات نے وہ سبز باغ تیار کیے کہ جس کی انتہا نہیں ہو سکتی، میں نے خیال کیا کہ اگر میں ایسے امیر زادے سے فی الواقع شادی کر لوں تو میں اپنے باپ کو مفلسی سے نجات دلا سکتی ہوں اور اپنے بھائی

کو اعلیٰ درجے کی تعلیم دلا سکتی ہوں۔"

ایک ایڈیٹر کے لیے یہ جرم ناقابلِ عفو ہے۔

| شمار | کتاب زیرِ تنقید | نویسندہ | زمانۂ تحریر | نمونۂ عبارت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نمبر ۵ | نگارستان مؤلفہ نیاز فتحپوری | ظفر الملک ایڈیٹر الناظر لکھنؤ | مئی ۱۹۲۴ء ۱۳۴۲ھ | جناب نیاز فتح پوری کے مخصوص ادبی رنگ کے مضامین کا مجموعہ ۱۲ مضامین پر مشتمل ہے۔ جو مختلف اوقات میں نقاد، کہکشاں، و نگار میں شائع ہو چکے ہیں۔ حضرتِ نیاز جس مخصوص رنگ میں زبان و |

ادب کی خدمت فرما رہے ہیں اُس کے اندازے کے لیے ذیل کے فقرے، ترکیبیں، اور عبارتیں کافی ہیں:۔

ایک نور پاش، خراماں پیکرِ آتش ..... ایک گلابی رنگ میں ڈوبی ہوئی برقِ متحرک، جو مجھ میں اپنے اشارۂ مبہم سے ایک انجذابِ مضطر پیدا کر رہی ہے، اور میں ہوں کہ اُس قوتِ مجہول کی طرف کھچا جا رہا ہوں۔ روشنی کی تیز کرنیں اک مؤدب فاصلے پر رُکے ہوئے تڑپ رہی ہیں۔ یہ نزہت بارِ ہستی یہ مصفّا ترکیبِ عناصر، میرے وجود کو میری روحِ لرزاں کو، مسحور کر رہا ہے۔ اپنی آنکھوں کے خندۂ سیّال سے اپنے بالوں کی بوئے شکستگی سے اپنے خرام و وقار سے .... فی الحقیقت وہ آئینہ سیما لڑکی اپنی عفت

وشرم ہیں وہ محافظ رکھتی تھی۔ تھوڑا سا وقت یقیناً عقل وفراست کا ایک جزو مہ ہے جو ایک ستارے سے دوسرے ستارے تک اپنا کام کررہا ہے۔ یہ خمیر تمام اشیا میں شامل ہے۔ بے وقوفی کی خاطر عقل تمام چیزوں میں ملی ہوئی ہے۔ اے اوپر والے آسمان! اب میرے لیے معصومیت یہی ہے کہ یہاں کوئی تار و پودِ فراست نہیں ہے اور یہ کہ تو ہی آلمانہ امکانات کے لیے میرا صحنِ رقص ہے اور تیری فضا آلمانہ قمار خانے کی کھلی ہوئی بساط۔"

جو لوگ اس عجیب وغریب طرزِ انشا کو زبانِ اردو کا بہترین نمونہ سمجھتے ہیں، توقع ہے کہ وہ اس مجموعے کی خاطر خواہ سرپرستی کریں گے۔

| شمار | کتاب زیرِ تنقید | نویسندہ | زمانۂ تحریر | نمونۂ عبارت |
|---|---|---|---|---|
| نمبر ۹ | تاریخ الدّولتین مؤلّفۂ نیاز فتح پوری | سید نجیب اشرف ندوی از رسالۂ معارف اعظم گڑھ | اگست ۱۹۲۴ء سنہ ۱۳۴۳ھ | مولانا نیاز فتح پوری اڈیٹر نگار بھوپال جس طرح عوام میں بعض حیثیات سے معروف ہیں، اسی طرح خواص میں بھی وہ ایک خاص حیثیت سے ممتاز ہیں لوگوں کو مولٰنا ممدوح سے خاص شکایت یہ ہے کہ وہ اس زمانۂ قحط الرّجال کو اس درجہ سخت کیوں سمجھتے ہیں کہ گویا اب ہندوستان کی دنیا |

میں کوئی شخص ایسا باقی نہیں رہا جو حُسن و قبح، علم و جہل، ملک و سرقہ میں کوئی فرق کر سکتا وہ اب ادبی، تاریخی اور فلسفیانہ مضامین کو "اپنا کر" اب یہاں تک آگے بڑھ گئے ہیں کہ اب دوسروں کی شائع شدہ کتابوں کو اُلٹ پھیر کر اپنا بنا رہے ہیں، اور لوگ تحسین و داد میں مصروف ہیں۔ اس وقت مولانا کی ایک تالیف تاریخ الدولتین پیشِ نظر ہے سب سے پہلے یہ معلوم ہونا چاہیے کہ یہ کتاب جرجی زیدان اڈیٹر الہلال مصر کی عربی تصنیف "تاریخ التمدن الاسلامی" کی چوتھی جلد کی تلخیص ہے، اس تاریخِ تمدن کی نسبت مصر اور ہندوستان دونوں ملکوں کے محققینِ اسلام نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ اس میں تمدنِ اسلام کا نہایت بگڑا ہوا اور مکروہ نقشہ ایک دوست نما دشمن عیسائی کے قلم سے کھینچا ہے، ایسی حالت میں ایک مسلمان اہلِ قلم کا جس کو تحقیق و تنقید کا بھی دعوی ہو اس کا تلخیص ترجمہ کرنا کہاں تک مناسب ہے۔ تاریخ الدولتین کی بنیادی حقیقت تو آپ کو معلوم ہو چکی، اب سنیے کہ اس کتاب کے پہلے صفحے پر صاحب کتاب کی نسبت اس طرح ظاہر کی گئی ہے۔ "تاریخ الدولتین از مولنا نیاز فتح پوری" آپ نے اس کو پڑھ کر فیصلہ کیا ہوگا کہ یہ مولانا کی کوئی اجتہادی تصنیف ہے۔ آگے چلیے دوسرا صفحۂ لوح دیکھیے، آپ وہاں یہ لکھا پائیں گے۔ "تاریخ الدولتین مؤلفہ مولانا نیاز فتح پوری" اب آپ کو اور یقین ہو گیا ہو گا کہ یہ درحقیقت مولانا کی تالیف ہے مگر نیچے نظر ڈالیے تو یہ عبارت ملے گی۔ "مقتبس از تاریخ التمدن الاسلامی جزء ۴ مؤلفۂ جرجی زیدان۔ آپ کے پہلے یقین کو اب صدمہ پہنچے گا کہ کیا ایک ہی کتاب دو دو مؤلفین کی مؤلفہ ہے۔ حالاں کہ یہ بھی اقرار ہے کہ

یہ مقتبس از تمدن الاسلامی ہے۔ اب اس تدلیس پر غور کیجیے کہ پہلے تو مبہم لفظوں میں "از" لکھا گیا ہے، کہ عوام و خواص دونوں اپنے اپنے مطلب کی سمجھیں، پھر "مؤلفہ" لکھا کہ عوام اُس کو مولانا کی خاص تصنیف سمجھیں، پھر یہ دیکھکر کہ خواص زبانِ طعن نہ کھولیں یہ چھپا کر ظاہر کر دیا کہ یہ میری چیز نہیں۔ آپ جانتے ہیں کہ اقتباس کس کو کہتے ہیں، اقتباس اس کو کہتے ہیں کہ اپنے کلام کے بیچ بیچ میں کسی غیر کے کلام کو لایا جائے۔ مگر یہاں تو از فرق تا قدم غیر ہی کا کلام ہے۔ تو آپ اقتباس کہکر دھوکا دیں گے، یا اس کو تلخیص و ترجمہ کہیں گے یا زیادہ صاف لفظوں میں سرقہ کہیں گے۔ شاید اکثر ناظرین کو یہ بھی معلوم ہو کہ "تاریخ تمدنِ اسلامی" کی تمام جلدوں کا بلفظہٖ ترجمہ اردو میں ہو چکا ہے اور وہ گھر گھر پھیلا ہے، ایسی حالت میں خبر نہیں کہ اردو کے اس مشہور مصنّف کو اس کی تلخیص و اقتباس کرنے کی کیا حاجت پیش آئی۔ بہرحال یہ پیشِ نظر کتاب بقول مولانا اقتباس ہے، اقتباس میں اپنے اور غیر کے کلام میں کچھ نشانات و امتیازات قائم کیے جاتے ہیں، جن سے یہ فرق نمایاں ہو سکے کہ یہ اس کا کلام ہے اور یہ اُس کی عبارت ہے، مگر اس کتاب میں جو (۱۹۰) صفحوں پر تمام ہوئی ہے شروع سے اخیر تک یکساں عبارت اور طرز تحریر ہے۔ جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یا یہ پوری کتاب نیاز صاحب کی ہے یا یہ تمام ترجرجی زیدان کی ہے۔ کتاب کے شروع میں نیاز صاحب کا کوئی دیباچہ نہیں جس میں یہ تفصیل ہو کہ یہ کتاب کیا تھی؟ اور کیوں کر "اپنائی" گئی! اور انھوں نے اس کے اندر کیا کارِ نمایاں انجام دیا ہے، شاید یہی مقام ہے جس کی نسبت کہا گیا ہے کہ السکوت افصح من النطق۔ خُردہ گیریوں اور نکتہ چینیوں کو کہاں تک وسعت دی جائے

کرنی چاہیے ضمناً اُن سے ایسے ایسے سراغ لگ جاتے ہیں کہ پوری لالف مرتّب ہو جاتی ہی۔

سب سے پہلے آپ یہ کیجیے کہ کلیاتِ نظم و نثر مکمل بہم پہنچائیے اور اس کا بالاستیعاب مطالعہ من اوّلہ الی آخرہ کر ڈالیے۔

امید ہی کہ آپ بخیریت ہوں گے، الہلال جولائی سے جاری ہوگا، تاخیر جواب کے لئے مکرر خواستگار معافی اور سوانحِ نذیر احمد مرحوم کے عدم تبصرہ نویسی پر متاسّف، وان شاء اللہ بر اجراء دومینِ الہلال

محوّل۔ ۲۲۔ جون ۱۹۱۵ء

| نمونہ عبارت | تاریخ جواب | تاریخ تحریر | نام | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| مکرّمی و معظمی جناب قبلہ دامت افضالکم تسلیم نوازش نامہ دست یاب ہو کر باعثِ تسلّی ہوا۔ کتاب ارسال خدمت ہی امید قوی ہی کہ نظرِ ثانی فرما کر جلد واپس کیجیے گا۔ جناب کو تکلیف نہ ہو تو نظرِ ثانی کے بعد اگر کتاب ہذا کے ساتھ کم از کم ایک دو حرف سفارش کے جناب تحریر فرما دیں وہ میرے لئے بہت ہی مفید ثابت ہوں گے فقط والسلام۔ نیاز مند نمیش چندر دت پروفیسر سینٹ جوزفس کالج۔ کلکتہ۔ ۱۲ / اگست ۱۹۲۴ء | ۲۴/۸/۲۴ ۲۷/۸/۲۴ | ۱۲ / اگست ۱۹۲۴ء | [illegible] پروفیسر سینٹ جوزفس کالج کلکتہ نمیش چندر دت | ۲۲۳ |

| نمبر | مکتوب | مکتوب الیہ | تاریخ تحریر | نمونۂ عبارت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نمبر ۳۴۸ | [illegible] | [illegible] | ۲۴/۸/۱۹۲۱ | تلک مہاراج نے آدھے اشلوک میں ہند کو سکھایا کہ سوراجیہ ہمارا حق ہے۔ اگر ہم اُن کے بھگت ہیں تو کھدّر پوش بن کر سوراج حاصل کر کے اپنی بھگتی کا ثبوت دیں۔ گاندھی |

## تبصرہ و کیفیت

اُنیسویں[19] صدی عیسوی کے نصفِ آخر سے اوّل اُردو میں خطوط نویسی کا وجود نہیں ملتا جس کی ابتدا مرزا غالب نے کی ہے۔ رجب علی سرور اور غلام امام شہید وغیرہ کی تصانیف میں بھی دو ایک اُردو خط نظر آتے ہیں، مگر اُن کو اطفالِ دبستاں کے لئے فرضی اور تمثیلی خطوط کہا جا سکتا ہے۔ نہ واقعی اور اصلی۔ اسی وجہ سے اُن کے نمونے اس کتاب میں نقل نہیں کئے گئے۔ فنِ انشا میں مکاتیب و مراسلت ایک ایسا مفید اور کار آمد شعبہ ہے جس کے مطالعے سے بہت زیادہ منافع اہل ادب کو حاصل ہوتے ہیں۔ علمی اور ادبی فوائد کے سوا خطوط نویسوں کی بے شمار خصوصیات ایک مبصر سوانح نگار اُن تحریروں سے اخذ کر سکتا ہے کسی قابلِ قدر ہستی کے وہ اہم واقعات جو بڑی بڑی تاریخوں میں نہیں ملتے خط و کتابت کی معمولی نگارشات میں مل جاتے ہیں۔ جو خود نوشت ہونے کی وجہ سے اہل تاریخ کے لئے بلا اختلاف مستند و معتبر ثابت ہوتے ہیں۔ اس حقیقت و اہمیت پر نظر کر کے نمونہ (منسبہ) قائم کیا گیا ہے۔ اور کوشش کی گئی ہے کہ خطوط